

5:سورۃ المائدۃ

| نام پارہ | پارہ شمار | آیات | تعداد رکوع | مکی / مدنی | ترتیبِ نزول | نام سورہ | ترتیبِ تلاوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا يُحِبُّ اللّٰهُ | 6 | 120 | 16 | مدنی | 112 | سُوْرَةُ الْمَآئِدَة | 5 |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو رحمٰن اور رحیم ہے

آیات نمبر 1 تا 3 میں اپنے عہد وپیان پورا کرنے کی تلقین۔ شعائر اللہ، محترم مہینوں، قربانی کے جانوروں اور بیت اللہ کے عازمین کی حرمت کی تاکید-حالت احرام میں شکار کی ممانعت -کھانے پینے کی چیزوں میں حرام اور حلال کی تفصیل-

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ۭ۬ اے ایمان والو! اپنے عہد وپیان اور قول و قرار کو پورا کرو اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ غَيْرَ مُحِلِّى الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ﴿1﴾ تمہارے لئے مویشی قسم کے تمام جانور حلال کر دیئے گئے ہیں سوائے ان جانوروں کے جن کی حرمت تم کو سنا دی جائے گی، مگر جب تم احرام کی حالت میں ہو تو شکار کو کسی وقت بھی حلال نہ سمجھنا، بیشک اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے حکم دیتا ہے يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ وَلَا الْهَدْيَ وَلَا الْقَلَآئِدَ وَلَآ آٰمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرِضْوَانًا ۭ اے

ایمان والو! اللہ کی مقرر کردہ نشانیوں کی بے حرمتی نہ کرو اور نہ حرمت والے مہینے کی
اور نہ ان قربانی کے جانوروں کی جو حرم لے جائے جا رہے ہوں، اور نہ ان جانوروں
کی جن کے گلے میں نذرِ خداوندی کی علامت کے طور پر پٹے پڑے ہوئے ہوں اور نہ
ان لوگوں کی جو اللہ کا فضل اور اس کی رضامندی کی تلاش میں بیت الحرام یعنی خانہ
کعبہ کی طرف جا رہے ہوں وَ اِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوْا ؕ اور جب احرام کی
حالت ختم ہو جائے تو تم شکار کر سکتے ہو وَ لَا یَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ اَنْ
صَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اَنْ تَعْتَدُوْا ۘ اور تمہیں کسی قوم کے
خلاف اس بات کا بغض کہ اس نے مسجدِ حرام سے روکا تھا، تمہیں اس بات پر نہ
اکسائے کہ تم ان کے ساتھ زیادتی کرو وَ تَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَ التَّقْوٰى ۪ وَ لَا
تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ ۪ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ
الْعِقَابِ ۝۲ اور نیکی اور پرہیز گاری کے کاموں میں ایک دوسرے کی آپس میں مدد
کیا کرو اور گناہ اور ظلم کے کاموں پر ایک دوسرے سے تعاون نہ کیا کرو اور اللہ تعالیٰ
سے ڈرتے رہو یقیناً اللہ تعالیٰ بہت سخت سزا دینے والا ہے حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ
الْمَيْتَةُ وَ الدَّمُ وَ لَحْمُ الْخِنْزِيْرِ وَ مَاۤ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَ الْمُنْخَنِقَةُ
وَ الْمَوْقُوْذَةُ وَ الْمُتَرَدِّيَةُ وَ النَّطِيْحَةُ وَ مَاۤ اَكَلَ السَّبُعُ اِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ ۫
تم پر حرام کر دیا گیا ہے مردار جانور اور خون اور سؤر کا گوشت اور وہ جانور جو اللہ کے
سوا کسی اور کے نام پر ذبح کیا گیا ہو اور وہ جانور جو گلا گھٹنے سے مر جائے یا چوٹ کھا کر

مرا ہو یا بلندی سے گر کر مرا ہو اور وہ بھی جو کسی جانور کے سینگ مارنے سے مرا ہوا اور وہ جسے کسی درندے نے پھاڑ کھایا ہو سوائے اس کے جسے مرنے سے پہلے تم نے ذبح کر لیا ہو وَ مَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَ اَنْ تَسْتَقْسِمُوْا بِالْاَزْلَامِ ؕ ذٰلِكُمْ فِسْقٌ ؕ اور وہ جانور بھی حرام ہے جو بتوں کے آستانے پر ذبح کیا گیا ہو اور یہ بھی حرام ہے کہ تم فال کے تیروں سے گوشت تقسیم کرو یا قسمت کا حال معلوم کرو، یہ سب گناہ کے کام ہیں اَلْيَوْمَ يَئِسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ دِيْنِكُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَ اخْشَوْنِ ؕ آج کافر تمہارے دین کی طرف سے بالکل مایوس ہو چکے ہیں، لہٰذا تم ان سے نہ ڈرو اور صرف مجھ ہی سے ڈرو اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَ رَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ؕ آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارے دین کو کامل کر دیا ہے اور میں نے اپنی نعمت تم پر پوری کر دی اور تمہارے لئے اسلام کو بطور دین پسند کر لیا ہے فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۳ پھر جو شخص بھوک کی وجہ سے مجبور ہو کر کوئی حرام چیز کھا بیٹھے بشرطیکہ وہ گناہ کی طرف مائل ہونے والا نہ ہو تو یقیناً اللہ تعالیٰ بڑا بخشنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے

